# فضائل قرآن کریم

# فضائل قرآن مجید

قرآن مجید اللہ رب العالمین کا کلام ہے جو تمام الہامی کتب سے بڑھ کر عظمت خیر وبرکت ، حکمت سے بھرپور کتاب ہے قرآن مجید کے فضائل جاننا ہوتو اس مبارک کتاب کے صفاتی نام پہلے معلوم کرلیجئے ۔قرآن مجید کے کچھ نام یہ ہیں

اَلْكِتَابُ (لکھا گیا) ، اَلْفُرْقَانُ (فرق کرنے والا)،

اَلذِّكْرُ (نصیحت) ، اَلتَّنْزِيْلُ (نازل ۲شدہ) ، اَلْحَقُّ (حق اور

سچ)، اَحْسَنَ الْحَدِيْثِ (بہترین کلام)، بُرْهَانٌ(واضح دلیل)

## قرآن کے صفاتی نام یہ ہیں مَجِيْدٌ(نفع بخشنے والا)،

كَرِيْمٌ(عزت والا)، عَظِيْمٌ(عظمت والا)،عَزِيْزٌ (بے مثال اور نادر)، نُوْرٌ(روشنی)،

مَوْعِظَةٌ(ایسی نصیحت جس میں ڈرایا جائے)، شِفَاءٌ(شفاء)، هُدًى(ہدایت)،

رَحْمَةٌ (رحمت)، مُبَارَكٌ(برکت والا)، مُبِيْنٌ (کھول کر اور صاف بیان کرنے والا)، حَكِيْمٌ(حکمت سے لبریز)، عَلِيٌّ(بلند مرتبہ)، بَشِيْرٌ(بشارت دینے والا)،

نَذِيْرٌ(ڈرانے والا)، مُصَدِّقٌ(تصدیق کرنے والا)، مُهَيْمِنٌ(حفاظت کرنے والا)

وغیرہ -

قرآن کریم کے فضائل بہت زیادہ ہیں ، قرآن مجید اپنے پڑھنے والوں کو اندھیروں سے نکالتا ہے روشنی کی طرف لے جاتا ہے اس میں ہدایت ہے جو نصیحت حاصل کرتے ہیں قرآن مجید سراپا رحمت ہے ، یہ برکت والی کتاب ہے اس میں انسانوں کے لیے شفاء ہے ، اور اپنے پڑھنے والوں کے لیے شفاعت کرے گا قیامت کے دن ، قرآن کریم کا صرف ایک حرف پڑھنے سے دس نیکیاں ملتی ہیں اے مسلمان بصارت و بصیرت رکھنے والے بھائیو ، قرآن پاک کی قدر کرو ،اسکی تلاوت روز کرو ،اسکو سمجھ کر پڑھو ، اسکی آیات میں تدبر کرو - اسکے فضائل جاننے کے لیے بہت ساری کتابیں پڑھو

① قرآن اندھیروں سے روشنی کی طرف لے جاتا ہے